"ہوں۔۔۔! کرو بات۔۔۔ سن رہی ہوں۔" وہ سنجیدگی سے متوجہ ہوئی۔

"تمہیں پتا تو ہوگا کہ تیمور بھائی تمہارے لیے کیا فیلنگز رکھتے ہیں اور یہ سب وہ کیوں کر رہے ہیں؟"

فارہ پہلے ہی سب کچھ واضح کر دینا چاہتی تھی کیوں کہ اسے ماورا کے مزاج کا بخوبی علم تھا اسی لیے اس کے ذہن میں کھٹکا سا تھا کہ ماورا تیمور حیدر کے لیے وہ جذبات ہرگز نہیں رکھتی جو وہ اس کے لیے رکھ رہا ہے۔

"ہاں۔۔۔! پتا ہے کہ وہ کیا فیلنگز رکھتا ہے اور یہ بھی جانتی ہوں کہ وہ یہ سب کیوں کر رہا ہے۔" اس نے ڈنکے کی چوٹ پہ اعتراف کیا تھا۔

"پھر۔۔۔؟" فارہ تذبذب کا شکار ہونے لگی۔

"پھر کیا۔۔۔ جو کہنا ہے کھل کے کہو۔" ماورا بہت پرسکون تھی۔

"پھر یہ کہ تمہاری کیا فیلنگز ہیں ان کی فیلنگز کے متعلق؟" اس نے پوچھ ہی ڈالا تھا۔

"سچ سننا چاہتی ہو؟" ماورا کا لہجہ دوٹوک اور بے دھڑک تھا۔

"ظاہر ہے۔۔۔ جھوٹ سننے کا خواہش مند تو کوئی بھی نہیں ہوتا۔" فارہ نے کندھے اچکائے۔

"ہوتے ہیں تیمور حیدر جیسے کچھ لوگ۔۔۔ وقتی خوشی کے لیے جھوٹ سننے کے لیے بھی تیار ہو جاتے ہیں۔" ماورا نے تلخی سے سر جھکا۔

"کیا مطلب۔۔۔؟" وہ ہر سوال اور ہر جواب کے بعد الجھتی ہی جا رہی تھی۔

"فارہ۔۔۔! تیمور حیدر مجھ میں انٹرسٹڈ ہے لیکن میرا سچ یہ ہے کہ میں تیمور حیدر میں انٹرسٹڈ نہیں ہوں اور نہ ہی کبھی ہو سکتی ہوں۔" ماورا نے اپنے ازلی دوٹوک انداز میں جواب دے کر فارہ کو تڑپا دیا تھا۔

"کیوں۔۔۔ تم ایسا کیوں کہہ رہی ہو؟" فارہ کی تڑپ اس کے لہجے سے ہی محسوس ہو رہی تھی۔

"کیوں کہ مجھے معلوم ہے۔ میرے اندر کبھی بھی تیمور حیدر کے لیے کوئی جذبات پیدا نہیں ہو سکتے۔" اس کا لہجہ اور انداز ہنوز تھے، دوٹوک، مضبوط اور بے لچک۔۔۔

"دیکھو ماورا۔۔۔! تم بہت ہوشیار سہی لیکن تھوڑی بہت عقل تو اللہ نے ہمیں بھی دے ہی رکھی ہے اور ہماری عقل اور ہمارا مشاہدہ تو یہی کہتا ہے کہ کبھی بھی کسی چیز کا اور کسی بات کا دعوا عمر بھر کے لیے نہیں کرنا چاہیے ہم کیسے کہہ سکتی ہو کہ تمہارے اندر کبھی بھی تیمور بھائی کے لیے کوئی جذبات پیدا نہیں ہو سکتے؟ زندگی میں انسان پتا نہیں کیا کیا دعوے کرتا ہے لیکن جب اللہ انہیں پورا نہیں کرنا چاہتا تو سب دھرے کے دھرے رہ جاتے ہیں۔۔۔ تم کہاں تھیں۔۔۔ فیصل آباد میں اور تیمور بھائی کہاں تھے۔ کراچی میں۔۔۔ کیسے تم لوگوں کی ملاقات ہوئی۔۔۔ کیسے رابطہ بڑھا اور تم آج اسی تیمور حیدر کی وجہ سے کہاں سے کہاں پہنچی ہو۔ اگر سوچو تو یہ سب بھی تو اللہ کی ہی کرم نوازیاں ہیں نا؟ ورنہ تم وہی لڑکی ہو جس نے آج تک کسی لڑکے سے بات تک نہیں کی کسی سے مراسم نہیں رکھے کسی کو نظر اٹھا کر بھی نہیں دیکھا لیکن تیمور حیدر کو نمبر بھی دے دیا، بات بھی کر لی اور مراسم بھی بڑھا لیے۔ اسی طرح رفتہ رفتہ وقت اور حالات کے ساتھ ساتھ سب کچھ بدل جاتا ہے جذبات پیدا ہوتے دیر نہیں لگتی۔ اس کی مثال بھی ہمارے سامنے ہی ہے۔ تیمور بھائی کو آج تک لڑکیوں میں کوئی انٹرسٹ نہیں رہا لیکن جب انٹرسٹ ہوا ہے تو اپنی زندگی کے ہر مقام، ہر معیار اور ہر اصول کو ہی بھول گئے ہیں، لگتا ہی نہیں کہ وہ وہی تیمور حیدر ہیں جو اپنے کام سے کام رکھتے تھے جن کے لیے ان کا بزنس ہی سب کچھ تھا اور آج۔۔۔"

فارہ کہتے کہتے چپ ہو گئی تھی۔ اور چپ تو ماورا بھی تھی لیکن اس کی چپ کے پیچھے بہت سے جواب مچل رہے تھے جن کو وہ بڑی مشکل سے قابو کیے ہوئے تھی۔

"اس لیے میرا مشورہ یہی ہے کہ اپنے پہلو میں دھڑکتے پتھر کو ذرا نرم رکھو، تاکہ اس کے چاہنے والوں کو اس کے ساتھ ٹکرا ٹکرا کر سر نہ پھوڑنا پڑے۔" آج فارہ اسے مشورہ دے رہی تھی۔

"فارہ۔۔۔! مجھے افسوس ہے کہ میں تیمور حیدر کی محبت کا جواب محبت سے نہیں دے سکتی۔" ماورا کے اس قدر بے مہر جواب پہ فارہ ایک بار پھر تڑپی تھی اور اس نے چونک کر ماورا کے چہرے کی سمت دیکھا تھا۔

"میری تیمور حیدر سے ملاقات ہوئی، یہ ایک اتفاق تھا۔ میری اس سے بات ہوئی، وجہ تم تھیں کیوں کہ وہ تمہارا کزن تھا۔ رابطہ کیوں بڑھا۔۔۔ اس کے پیچھے میری ایک سوچ تھی اس نے مراسم بڑھائے اور میں نے اپنا مقصد بڑھا لیا اس نے میرے قریب رہنے کے لیے مجھے جاب آفر کی، میں نے اس سے دور رہنے کے لیے سرسری سا انکار کر دیا اس نے مجھے فورس کیا، میں مان گئی، وہ مجھے یہاں دیکھنا چاہتا تھا، میں آ گئی، وہ مجھے نہیں جانتا لیکن تم تو مجھے جانتی ہو نا۔۔۔؟

اور جب تم مجھے جانتی ہی ہو تو یہ بات تمہاری عقل میں کیوں نہیں آ رہی کہ تمہاری دوست ماورا مرتضیٰ جو کبھی کسی کے ساتھ فری نہیں ہوئی، جس نے کبھی کسی کے ساتھ بات تک نہیں کی، جس نے کبھی کسی کو نمبر نہیں دیا، جس نے کبھی کسی کے ساتھ مراسم نہیں بڑھائے اور جو کبھی اپنی بات سے پیچھے نہیں ہٹی، وہ اگر ایسا کر رہی ہے تو کیوں کر رہی ہے؟ محبت میں کر رہی ہے یا اپنے مفاد میں کر رہی ہے؟"

ماورا کہتے کہتے حد سے زیادہ تلخ ہو گئی تھی جبکہ فارہ اس کی بات کے آخری جملے پہ گنگ سی رہ گئی تھی۔

"ہونہہ۔۔۔! تمہیں تیمور حیدر کی محبت تو نظر آ گئی، لیکن میرا مفاد نظر نہیں آیا۔" ماورا نے سر جھٹکا۔

"بی گل کہتی ہیں کہ جب ایک انسان کے ذہن میں محبت سما جاتی ہے یا مفاد سما جاتا ہے تو وہ کچھ بھی کر گزرتا ہے اور یہ بات جب میں نے تیمور حیدر اور ماورا مرتضیٰ کو سامنے رکھ کے سوچی ہے تو مجھے سو فیصد سچ لگی ہے میں واقعی تیمور حیدر کے اصرار یا اس کی محبت سے مجبور ہو کر یہاں نہیں آئی، میں اپنے مقصد، اپنے مطلب اور اپنے مفاد کو سامنے رکھ کر یہاں آئی ہوں۔"

ماورا نے کوئی بھی لگی لپٹی رکھے بغیر صاف صاف کہہ دیا تھا جس کو سمجھنا فارہ کے لیے بہت مشکل ہو رہا تھا، وہ الجھی ہوئی اور ناسمجھ سی نظروں سے اسے دیکھ رہی تھی، اسے آج اپنے سامنے وہی ماورا نظر آ رہی تھی، ضدی، اٹل اور پتھریلی چٹان سی مضبوط۔۔۔!

"مفاد۔۔۔ کیسا مفاد ماورا۔۔۔؟ میری کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا۔۔۔؟" فارہ کا سوال بھی الجھا ہوا سا تھا۔

"تیمور حیدر بہت اچھا آدمی ہے، صاف سادہ اور سچا کھرا، کردار بھی مضبوط ہے اور پرسنالٹی بھی ایک آئیڈیل پرسنالٹی ہے۔ ہر لحاظ سے پرفیکٹ ہے کوئی بھی لڑکی اس پہ بڑی آسانی سے فدا ہو سکتی ہے کیوں کہ وہ ہے ہی ایسا۔۔۔ لیکن معذرت کے ساتھ کہ وہ لڑکی ماورا مرتضیٰ نہیں ہو سکتی۔" اس نے بہت آہستگی اور بہت تحمل سے کہتے ہوئے نفی میں گردن ہلائی تھی۔

"لیکن ماورا۔۔۔!" فارہ ہکا بکا سی ہو چکی تھی اسی لیے اس کے کچھ پلے نہیں پڑ رہا تھا کہ وہ کیا کہہ رہی ہے اور وہ کیا سن رہی ہے؟

"دیکھو فارہ۔۔۔! میں نے کہا نا تیمور حیدر بہت اچھا آدمی ہے، میں اپنی منزل تک پہنچنے کے لیے اسے سیڑھی نہیں بنانا چاہتی تھی، میں اپنے بل بوتے پہ سب کچھ کرنا۔۔۔ چاہتی تھی، اپنے پیروں پہ خود کھڑا ہونا چاہتی تھی مگر میرے لاکھ سمجھانے کے باوجود بھی وہ باز نہیں آیا، وہ پیچھے نہیں ہٹا وہ خود میرے لیے سیڑھی بن گیا۔ یہ صحیح ہے کہ میں نے موقع سے فائدہ اٹھایا، آسانیاں کس کو اچھی نہیں لگتیں سو میرا اور اس کا ساتھ جڑ گیا ہے اس سفر میں۔۔۔ البتہ سفر ختم ہونے کے بعد اور منزل تک پہنچنے کے بعد اس سیڑھی، اس پاؤں اور اس منزل کا کیا انجام ہوگا، یہ تو اب وقت آنے پہ ہی پتا چلے گا۔ ہاں تم چاہو تو اس سیڑھی کو کھینچ بھی سکتی ہو۔" ماورا کی مبہم سی باتیں فارہ کو پاگل

کیسے دے رہی تھیں۔

"میں۔۔۔؟" اس نے اپنی طرف اشارہ کیا۔

"ہاں تم۔۔۔! کیوں کہ تمہارا اور اس سیڑھی کا تعلق بھی تو بہت گہرا ہے۔۔۔"

"ماورا پلیز۔۔۔! خدا کے لیے۔۔۔ مجھے صاف صاف بتاؤ۔۔۔ کیا بات ہے۔۔۔ اصل وجہ کیا ہے اس قصے کی؟" فارہ بے چاری جھنجلائی۔

"بتا دوں۔۔۔؟" اس نے تصدیق چاہی۔

"ہاں۔۔۔!" اس نے فوراً اثبات میں جواب دیا۔

"چلو آؤ۔۔۔ بتاتی ہوں تمہیں اور دیکھتی ہوں کہ تمہارا تعلق کس کے ساتھ زیادہ گہرا ہے؟ سیڑھی کے ساتھ؟ پاؤں کے ساتھ؟ یا منزل کے ساتھ۔۔۔؟ اور ہاں یہ بھی یاد رکھنا کہ یہ سب میں تمہیں اس لیے بتا رہی ہوں کہ میں تمہیں اپنی بہت اچھی اور بہت گہری دوست سمجھتی ہوں اور دوستی میں میں اپنی دوست کو دھوکا نہیں دینا چاہتی اور نہ ہی آئندہ کبھی دوں گی۔"

ماورا انتہائی سخت لہجے میں کہتی ہوئی فارہ کا ہاتھ پکڑ کر گاڑی سے اتر آئی تھی کیوں کہ ڈرائیور قبرستان کے باہر گاڑی پارک کر چکا تھا۔

اور ماورا قبرستان کے پہرے دار سے کچھ بات چیت کرنے کے بعد اور تھوڑی بہت انفارمیشن لینے کے بعد فارہ کو ساتھ لیے اندر آگئی تھی۔

☼ ☼ ☼

اس نے بہت دنوں سے اپنے لیے بوتیک پہ کچھ شرٹس اور کچھ کرتوں کا آرڈر دے رکھا تھا۔ اور آج وہ آرڈر تیار ہو چکا تھا اسی لیے وہ ڈزائنر کی کال پہ یونیورسٹی سے فری ہوتے ہی بوتیک چلی آئی تھی۔ وہ اپنے تمام ڈریسز ٹرائی کر کے دیکھ ہی رہی تھی جب اچانک ایک لڑکی کے ساتھ مونس مرزا بوتیک کا دروازہ کھول کر اندر داخل ہوا۔

اور جہاں وہ اسے دیکھ کر ٹھٹک گئی تھی، وہیں وہ بھی اسے دیکھ کر چونک گیا تھا۔ لیکن اس سے پہلے کہ وہ اسے مخاطب کرنے کی کوشش کرتا، عزت فوراً رخ موڑ کر ڈزائنر کی طرف متوجہ ہو گئی تھی۔

"یہ سارے پیک کر دیں۔۔۔ مجھے ذرا جلدی ہے۔" اس نے کپڑوں کی طرف اشارہ کیا تھا اور اپنے بیگ سے بل نکال کر ادائیگی کرنے لگی۔

"ایکسکیوز می مس عزت۔۔۔!" وہ بیگ لے کر بوتیک سے نکلی ہی تھی کہ مونس مرزا بھی اس کے پیچھے لپکا۔

"سوری۔۔۔! میرے پاس زیادہ ٹائم نہیں ہے۔۔۔ مجھے جلدی ہے۔" وہ رکی نہیں تھی۔

"یہی تو میں کہنا چاہتا ہوں، میرے پاس بھی زیادہ ٹائم نہیں ہے۔ مجھے بھی جلدی ہے۔" وہ کہتے ہوئے یکدم اس کے سامنے آگیا تھا اور عزت کو ایک دم رک جانا پڑا۔

"کیا مطلب۔۔۔؟"

"مطلب کہ میں اپنے پیرنٹس کو آپ کے گھر بھیج رہا ہوں۔" مونس مرزا نے مارکیٹ میں کھڑے کھڑے اس کے سر پہ بم پھوڑ دیا تھا۔ وہ اچھل کے رہ گئی تھی۔

"کیا۔۔۔؟" عزت کی آواز خاصی بلند تھی۔

"یس۔۔۔! ان فیکٹ میں کسی بھی معاملے کو یا کسی بھی سلسلے کو زیادہ طول دینے والا آدمی نہیں ہوں۔ میں چاہتا ہوں ہر کام بس منٹوں میں ہو جائے اور اس معاملے میں تو مجھ سے ویسے ہی صبر نہیں ہو رہا۔" وہ ہمیشہ کی طرح آخر



ذو معنی بات کہہ گیا تھا۔

"دیکھیے مسٹر مونس مرزا۔۔۔! معاملے کو طول دینے کی عادت تو مجھے بھی نہیں ہے، اس لیے آپ کو پہلے سے ہی سمجھا رہی ہوں کہ اپنے پیرنٹس کو میرے گھر بھیجنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے، ورنہ ان کو جو جواب میں دوں گی، وہ آپ کبھی سوچ بھی نہیں سکتے۔"

عزت نے اسے اپنے ازلی منہ پھٹ طریقے سے سمجھانے کی کوشش کی تھی۔

"کیوں۔۔۔ جواب کیوں دیں گی آپ؟ کوئی خاص ریزن؟" اس نے عزت کو سرتاپا بڑے غور سے دیکھا اور کھوجنا چاہا تھا۔

"یہی سمجھ لیں۔۔۔" اس نے کندھے اچکائے۔

"ہوں۔۔۔ لیکن میں ریزن ختم کرنا بھی جانتا ہوں۔" مونس مرزا نے دھمکی دینے کی کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی اور عزت کے دل پہ ہاتھ پڑا تھا۔

"جسٹ اسٹاپ اٹ۔۔۔! میں اس طرح کی بکواس سننے کی عادی نہیں ہوں بہتر ہے آپ اپنی لمٹ میں ہی رہیں اور آئندہ میرے بارے میں سوچیں بھی مت۔۔۔ کیوں کہ میں آل ریڈی کسی اور کے بارے میں سوچتی ہوں۔۔۔ مجھے آپ۔۔۔؟" وہ غصے سے۔۔۔ پاؤں پٹخ کر کہتی وہاں سے ہوا ہو گئی تھی اور مونس مرزا وہیں کھڑا اس کی پشت گھورتا رہ گیا تھا۔

"کون تھی یہ لڑکی؟" مونس مرزا کی گرل فرینڈ بوتیک سے نکل کر اس کے قریب آگئی۔

"عزت حیدر۔۔۔!" مونس مرزا نے اپنی سوچ کی گہرائی سے واپس آتے ہوئے بتایا۔

"اوہ۔۔۔! تو یہ ہے تمہاری عزت حیدر۔۔۔؟" اس کی گرل فرینڈ اس کا غائبانہ تعارف سن چکی تھی۔

"ہاں۔۔۔! یہ ہے میری عزت حیدر۔۔۔ میرے سوا کسی کی نہیں ہو سکتی۔" اس نے دانت پیستے ہوئے کہا اور پلٹ کر اپنی گرل فرینڈ کے ساتھ شاپنگ مال کی سیڑھیاں چڑھ گیا تھا، لیکن دھیان ابھی بھی عزت کی طرف ہی تھا۔

☼ ☼ ☼

"ماورا۔۔۔!" فارہ کے ہونٹ کپکپائے تھے۔

"تمہارا جو بھی فیصلہ ہو، مجھے بتا دینا۔۔۔ میں تمہاری دوستی کو کسی آزمائش کے ترازو میں نہیں تولنا چاہتی۔ باقی جو ہو گا۔ دیکھا جائے گا کیوں کہ میرا اللہ میرے ساتھ ہے میں ہمت نہیں ہاروں گی۔"

قبرستان سے واپسی پہ ماورا اپنا فیصلہ اسے سناتے ہوئے گاڑی کا دروازہ کھول کر اتر گئی تھی اور فارہ اس کے پیچھے کچھ کہنے کی ہمت کرتی رہ گئی۔

جبکہ ماورا اس کی آنکھوں کے سامنے ہی مضبوط اور متوازن قدم اٹھاتی بلڈنگ کے اندرونی حصے کی طرف غائب ہو گئی تھی۔ اس کے جانے کے بعد ڈرائیور نے گاڑی دوبارہ اسٹارٹ کر دی تھی اور پھر گھر آکر ہی بریک لگائے تھے۔

"بی بی جی۔۔۔ ہم گھر آگئے ہیں۔" ڈرائیور نے اسے ذہنی طور پہ غیر حاضر دیکھ کر خود ہی دروازہ کھولتے ہوئے اسے متوجہ کیا۔

"ہوں۔۔۔" وہ الجھی ہوئی سی گاڑی سے اتر آئی تھی۔

"ارے فارہ۔۔۔ آگئی ہو بیٹا۔ ملاقات ہو گئی اپنی فرینڈ سے۔" ثمینہ یزدانی کہیں جانے کے لیے گھر سے نکل رہی تھیں۔ فارہ کو دیکھ کر وہیں گاڑی کے پاس ہی رک گئیں۔

"جی۔۔۔ ہو گئی ملاقات۔" وہ آہستگی سے کہہ کر آگے بڑھ گئی تھی۔ ثمینہ یزدانی اس کی اتری ہوئی صورت دیکھ کر

ٹھٹک گئیں کیونکہ صبح گھر سے جاتے ہوئے تو وہ بے حد خوش تھی۔

"اسے کیا ہوا ہے غفور؟" انہوں نے اپنے ڈرائیور کو مخاطب کیا۔

"مجھے کچھ خاص پتا تو نہیں ہے بیگم صاحب۔ بس اتنا علم ہے کہ بی بی جی اپنی دوست کے ساتھ قبرستان گئی تھیں ان کے والد صاحب کی قبر پہ۔۔۔" ڈرائیور بے چارے کو جتنا علم تھا اس نے بتا دیا تھا اور ثمینہ یزدانی سر ہلا کر رہ گئیں۔

☼ ☼ ☼

آفاق ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے کھڑا آفس جانے کے لیے تیار ہو رہا تھا۔ جب اس کی نظر تیسری مرتبہ بھی فارہ کی سمت اٹھی تو اسے تیسری مرتبہ بھی ایک ہی پوزیشن میں بیڈ کراؤن سے ٹیک لگائے گم صم سے انداز میں بیٹھے ہوئے دیکھا اب کی بار وہ رہ نہیں سکا تھا اور اپنی آستین کے بٹن بند کرتا ہوا ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے سے ہٹ کے اس کے قریب آ گیا تھا اور اپنی پینٹ کو گھٹنوں سے پکڑ کے ذرا سا اوپر کھینچتے ہوئے اس کے پاس بیڈ پہ بیٹھ گیا۔

"ہیلو۔۔۔" اس نے فارہ کی آنکھوں کے سامنے ہاتھ لہرایا۔ وہ ابھی ابھی سو کر اٹھی تھی۔ ابھی بستر پہ ہی تھی مگر سوچوں کا گھوڑا نہ جانے کہاں سے کہاں دوڑ رہا تھا۔

"ہوں۔۔۔؟" وہ چونک کر متوجہ ہوئی۔

"کیا بات ہے۔۔۔ تم جب سے ماورا سے مل کر آئی ہو بہت چپ چپ اور گم صم سی ہو؟ سب ٹھیک تو ہے نا؟ اگر کوئی مسئلہ ہے کوئی پریشانی ہے تو مجھ سے شیئر بھی کر سکتی ہو۔۔۔" آفاق اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں پکڑ کے نرم سے لہجے میں پوچھ رہا تھا۔ اور فارہ اس کے ایسے استفسار پہ بے ساختہ سر جھٹک کر سیدھی ہو بیٹھی تھی۔

"نہیں۔۔۔ ایسی پریشانی والی کوئی بات نہیں ہے، سب ٹھیک ہے، ان فیکٹ کل ہم لوگ ماورا کے بابا کی قبر پہ چلے گئے تھے۔ ماورا بہت اداس تھی اور رو بھی رہی تھی۔ اس لیے میں بھی اس کے دکھ پہ بہت دکھی ہو گئی تھی۔

کیونکہ میں نے زندگی میں پہلی بار ماورا کی آنکھوں میں آنسو دیکھے تھے۔۔۔ ورنہ وہ ایسی اسٹرانگ لڑکی ہے کہ چھوٹی موٹی بات کا تو نوٹس ہی نہیں لیتی۔۔۔"

فارہ نے رسانیت سے آفاق کی تسلی کروا دی تھی اور وہ واقعی کسی نہ کسی حد تک مطمئن ہو ہی گیا تھا۔

"کیا واقعی یہی بات ہے؟" اس نے دہرا کے استفسار کیا۔

"جی۔۔۔ یہی بات ہے۔" فارہ اور بھلا کیا کہتی۔

"اوکے۔۔۔ تو پھر جلدی سے اٹھو اور فریش ہو جاؤ۔۔۔ میں آفس جاتے ہوئے تمہیں ماورا کی طرف ڈراپ کر دیتا ہوں۔۔۔ آج کا دن اس کے ساتھ رہو اور اس کو بھی فریش کرنے کی کوشش کرو۔۔۔ آج اس شہر میں اس کا پہلا دن ہے۔" آفاق اس کا ہاتھ تھپکتا ہوا کھڑا ہو گیا تھا۔

"نہیں۔۔۔ میں اس کی طرف نہیں جا سکتی۔" اس نے نفی میں گردن ہلائی۔

"کیوں۔۔۔؟" آفاق پھر ٹھٹکا۔

"کیونکہ ماورا گھر پہ نہیں ہو گی۔۔۔ اس نے آج آفس جوائن کرنا ہے۔" وہ آہستگی سے بولی۔

"ارے۔۔۔ اتنی جلدی۔۔۔ تیمور اسے تھوڑا ٹائم تو دیتا۔" آفاق کو عجیب لگا تھا۔

"وہ تو ٹائم دینے کو تیار تھے لیکن ماورا ہی ٹائم نہیں لینا چاہتی تھی۔" فارہ بھی عجیب سے لہجے میں کہتی ہوئی بیڈ سے اٹھ کھڑی ہوئی تھی اور پھر آفاق کے جانے کے فوراً بعد اس نے فون اٹھا کر ماورا کا نمبر ڈائل کیا اور اپنا فیصلہ اس کے حق میں سنا دیا تھا اور یہ بھی بتا دیا تھا کہ اس کا تعلق پاؤں کے ساتھ زیادہ گہرا ہے۔



☼ ☼ ☼

فارہ کی فون کال سننے کے بعد نجانے کیوں ماورا ایک دم سے جیسے پُرسکون سی ہو گئی تھی اور اپنا سیل فون بیڈ کی سائیڈ ٹیبل پر رکھ کے تیار ہونے کے لیے چلی گئی کیونکہ اس نے آفس جانا تھا۔

اور جیسے ہی وہ تیار ہو کر باہر نکلی بی گل اور عافیہ بیگم اندر ہی اندر ہول کے رہ گئی تھیں۔

"اللہ نظر بد سے بچائے۔" بی گل نے بے ساختہ اس کی بلائیں لے ڈالی تھیں۔

"آج میرا پہلا دن ہے بی گل۔۔۔ میرے لیے دعا کیجئے گا۔" وہ بی گل سے کہتی ہوئی عافیہ بیگم کی سمت پلٹی۔ وہ اس کے سامنے سے ہٹنے ہی والی تھیں کہ ماورا نے یک دم ان کا ہاتھ پکڑ لیا تھا۔

"میری کامیابی کی طرف آج میرا پہلا قدم اٹھ رہا ہے اور آپ مجھ سے رخ موڑ رہی ہیں۔۔۔ کیا ماں ایسا کرتی ہیں؟ آپ اس طرح کریں گی تو مجھے ناکامی کے سوا کچھ نہیں ملے گا۔ اس لیے پلیز۔۔۔ میرے لیے دعا کیجئے۔۔۔ میں ہمیشہ کہتی ہوں مجھے آپ کی دعا کے سوا اور کچھ نہیں چاہیے۔۔۔ آپ کی دعا میرے ساتھ ہو گی تو میں زندگی کے کسی بھی مقام پہ کسی سے بھی شکست نہیں کھاؤں گی۔۔۔"

ماورا کا لہجہ ہی کچھ ایسا ہو گیا تھا کہ عافیہ بیگم نے اسے اپنے سینے میں بھینچ لیا اور پھر وہ دھاڑیں مار مار کر روئیں کہ بی گل اور ماورا سے سنبھالنا مشکل ہو گیا تھا۔ وہ کل سے کراچی آئی ہوئی تھیں اور کل سے ہی ان کے اندر آنسوؤں کا اک غبار سا جمع تھا۔

"امی پلیز۔۔۔ سنبھالیں اپنے آپ کو۔۔۔ ان شاء اللہ سب ٹھیک ہو جائے گا۔۔۔ آپ بالکل بھی فکر مت کریں۔۔۔ آپ کو فخر ہو گا اک دن۔۔۔ دیکھ لیجئے گا۔۔۔ یہ میرا وعدہ ہے آپ سے۔"

وہ انہیں اپنے ساتھ بھینچے ہمیشہ کی طرح ایک بار پھر تسلی دے رہی تھی اور وہ بھی بے تحاشا رونے دھونے کے بعد ہمیشہ کی طرح ایک بار پھر سنبھل گئی تھیں۔

☼ ☼ ☼

"آیئے میڈم۔۔۔" وہ تھرڈ فلور سے اُتر کر نیچے آئی ہی تھی کہ ایک باوردی ڈرائیور بڑی مستعدی سے اس کی طرف بڑھا اور گاڑی کی طرف اشارہ کیا تھا۔

"آپ۔۔۔؟" ماورا ٹھٹکی۔

"مجھے سر تیمور حیدر نے بھیجا ہے۔ حیدر گروپ آف انڈسٹریز کی طرف سے۔۔۔ جب تک آپ ڈرائیونگ نہیں سیکھ لیتیں۔ آپ کو پک اینڈ ڈراپ دینے کی ڈیوٹی میری ہے۔"

ڈرائیور نے آگے بڑھ کے اپنا تعارف کروایا تھا اور ماورا سر ہلاتی آہستہ آہستہ قدم اٹھاتی گاڑی کے قریب آ گئی۔ ڈرائیور نے گاڑی کا دروازہ کھول دیا اور پھر اپنے گھر سے آفس تک وہ تیمور حیدر کے متعلق ہی سوچتی ہوئی آئی تھی اور آفس آ کر اس کی سنجیدگی دس گنا بڑھ گئی تھی۔

آفس کی بلڈنگ دیکھ کر ہی دنگ رہ گئی تھی اور اس پہ یہ قیامت کہ بلڈنگ کے ماتھے پہ "حیدر" لکھا ہوا تھا۔

"آیئے میڈم۔۔۔ آپ رک کیوں گئیں؟" شوفر نے قریب آ کر متوجہ کیا تھا اور ماورا بڑی ہمت اور بڑے حوصلے سے ایک گہری سانس خارج کرتی بلڈنگ سے نظریں ہٹا کر اندر کی طرف بڑھ گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

اس حسن زادی سے کہو نا تم
اس خاک زادے کو ہم سفر کر لے

"ویلکم ٹو کراچی۔۔۔" وہ اپنے کیبن میں کھڑی اک سرسری سا جائزہ لے رہی تھی۔ جب اچانک اس کے عقب سے اک بہت ہی پرسکون اور گمبھیر آواز ابھری تھی۔ وہ اک سیکنڈ میں پہچان گئی تھی کہ یہ آواز تیمور حیدر کی ہے۔ لیکن پھر بھی اس کی سمت بڑے سکون سے پلٹی تھی۔

"تھینک یو۔۔۔" اس نے کہتے ہوئے تیمور حیدر کے ہاتھ میں تھاما ہوا بکے تھام لیا تھا۔ بہت ہی خوب صورت پھولوں سے سجا یہ بکے تیمور حیدر کے جذبات کی تازگی اور سرشاری کا اظہار کر رہا تھا۔ ماورا نے بھی یہ اظہار قبول کرنے میں ذرا دیر نہیں لگائی تھی۔

"کیسی ہیں؟" تیمور کی نظریں بے اختیار اس کے چہرے کی سمت اٹھی تھیں اور اک نظر دیکھ کر ہی دل پہ قرار کی پھوار برسی تھی۔

"اچھی ہوں۔۔۔" ماورا آہستگی سے کہتی پھولوں کا بکے ٹیبل پہ رکھ کر اس میں سے چند کلیاں نکالنے لگی۔

"سفر کیسا رہا؟" وہ اس کے خوب صورت مخروطی ہاتھوں میں پکڑی پھولوں کی کلیوں کو دیکھنے لگا۔

"کامیاب۔۔۔" اس کا جواب خاصا عجیب تھا۔

"کامیاب یا اچھا۔۔۔؟" تیمور کو اس کے جواب پر حیرت ہوئی تھی۔

"کامیاب۔۔۔ کیونکہ مجھے سفر کے اچھے یا برے ہونے سے کوئی غرض نہیں ہوتی۔۔۔ میں بخیریت کراچی پہنچ گئی۔ میرے لیے یہی میری کامیابی تھی۔ اس لیے یہی کہنا ٹھیک رہے گا کہ سفر کامیاب رہا۔"

ماورا نے ذرا تفصیلی جواب دیا تو تیمور حیدر بھی سر ہلانے پہ مجبور ہو گیا تھا۔

"ہوں۔۔۔ ویسے کراچی کیسا لگا؟" اس نے اگلا سوال پوچھا اور ماورا ہاتھ میں پکڑی پھولوں کی کلیوں کو ٹیبل کی سائیڈ پہ رکھے لمبے سے نازک کرسٹل کے گلدان میں سجانے لگی تھی۔ وہ خالی گلدان تین' چار کلیوں سے ہی سج گیا۔

"ابھی تو میں نے یہاں صرف قدم ٹکائے ہیں۔۔۔ ابھی میں نے کراچی دیکھا ہی کب ہے؟" اس نے پلٹ کر تیمور کے چہرے کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"دکھاؤں کراچی، چلیں گی میرے ساتھ؟" وہ اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بولا۔

"نو تھینکس۔۔۔ میں کراچی خود دیکھوں گی۔۔۔ اپنی نظر اور اپنے نظریے سے۔"

"اوہ۔۔۔ یعنی میرے ساتھ نہیں دیکھیں گی؟" وہ اس کا مطلب سمجھ گیا تھا۔

"ہوں۔۔۔ یہی سمجھ لیں۔" وہ ہنوز لاپروا تھی۔

"اوکے۔۔۔ اچھی بات ہے' مگر پھر بھی کسی راستے یا کسی موڑ پہ میری ضرورت پڑے تو میں حاضر ہوں۔" وہ دل کے ہاتھوں مجبور ہر بار سر تسلیم خم کر دیتا تھا۔

"اب آپ کا اگلا سوال یقیناً" یہی ہو گا کہ کراچی کو میں کیسی لگی؟" ماورا نے جان بوجھ کر اسے چھیڑنے کی کوشش کی تھی۔ اور تیمور اس کی اس کوشش پہ بے اختیار مسکرا دیا۔

"نہیں۔۔۔ یہ سوال تو اب میں کراچی والوں سے ہی کروں گا۔۔۔ آپ سے نہیں۔" تیمور نے مسکرا کر کہتے ہوئے نفی میں سر ہلایا۔

"اوکے۔۔۔ مجھے بھی بتا دیجئے گا کہ کراچی والوں نے میرے بارے میں کیا جواب دیا آپ کو۔۔۔"

"شیور۔۔۔ ضرور بتاؤں گا۔" اس نے لاپروائی سے کندھے اچکائے۔

"اینی وے۔۔۔ فی الحال آپ مجھے یہ بتا دیں کہ مجھے کیا کرنا ہے۔ میرا کام وغیرہ۔۔۔" ماورا اب اپنے مقصد کی طرف آ گئی تھی۔



"آپ نے کیا کرنا ہے' ہوں۔۔۔ آیئے میرے ساتھ۔۔۔ اور اپنی فائل بھی لے لیجئے۔" تیمور چند سیکنڈز سوچتے ہوئے بولا اور اسے اپنے ساتھ آنے کا کہہ کر اس کے کیبن سے نکل گیا' ماورا اپنا بیگ اور اپنی فائل لے کر اس کے پیچھے اس کے کمرے میں ہی آ گئی تھی۔

اس کی پی اے اور اس کے مینیجر صاحب بھی وہیں تھے۔ تعارف کے بعد اس کی ان لوگوں کے ساتھ تقریباً" ایک گھنٹہ میٹنگ ہوئی تھی۔ تیمور نے ماورا کے تیار کردہ کئی ڈیزائن دیکھے اور سلیکٹ کیے تھے۔ اس کا کام ایسا تھا کہ تیمور کئی بار متاثر ہوا اور کئی بار اس نے اس کے کام کو سراہا تھا۔
تین سال کے ایگری منٹ کے بعد ماورا کی جاب اوکے ہو گئی تھی اور ماورا نے اگلے آدھے گھنٹے میں اپنا کام شروع کر دیا تھا۔

☆ ☆ ☆

ولید اپنے ایک پروگرام کی ریکارڈنگ میں مصروف تھا۔
ایک آخری نیوز چل رہی تھی' جب اس کی نظر شیشے کے دروازے کے پار گئی جہاں ملازم کے پاس کھڑی عزت حیدر یقیناً" اسی کے متعلق کچھ پوچھ گچھ کر رہی تھی۔ اسے اس طرح نیوز چینل کے آفس میں یوں اس کے متعلق پوچھتے دیکھ کر ولید کا دماغ گھوم گیا۔

"ولید۔۔۔ ولید۔۔۔ کہاں دیکھ رہے ہو؟ ادھر دیکھو سامنے۔" کیمرا مین نے اسے متوجہ کیا مگر ولید سب کچھ چھوڑ چھاڑ کے اٹھ کھڑا ہوا تھا۔

"جسٹ فائیو منٹس یار۔۔۔ میں ابھی آیا۔" اس نے بڑے التجائیہ سے انداز میں کہا تھا۔

"لیکن یہ کام۔۔۔" کیمرا مین نے کچھ کہنا چاہا تھا مگر ولید دروازہ کھول کر باہر نکل چکا تھا۔

تیز تیز قدم اٹھاتا ہال کمرے کے احاطے سے باہر آ گیا جہاں عزت حیدر ابھی بھی ملازم کے ساتھ الجھ رہی تھی۔

"ایکسکیوزمی۔۔۔ میں یہاں ہوں۔۔۔" ولید نے بڑی سنجیدگی اور بڑی عجلت کے ساتھ اسے متوجہ کیا تھا۔
عزت ولید رحمٰن کی آواز سن کر یک دم اس کی سمت پلٹی تھی۔

"ہیلو۔۔۔" عزت نے بھی بڑے سنجیدہ موڈ میں اسے ہیلو کہا تھا۔ جس پہ ولید ایک لمحے کے لیے چونکا بھی۔ کیونکہ عزت حیدر آج تک اسے اس موڈ میں ذرا کم ہی نظر آئی تھی۔

"خیریت۔۔۔؟" اس کے موڈ کے پیش نظر ہی ولید اس سے خیریت پوچھنے پہ مجبور ہو گیا تھا۔ ورنہ وہ اس پہ غصہ کرنے والا تھا کہ وہ یہاں کیوں آئی ہے۔

"مجھے تم سے بات کرنی ہے۔" اس نے سیدھی سیدھی بات کہی۔

"بات فون پہ بھی ہو سکتی تھی۔" ولید نے نارمل انداز اپنایا۔

"تمہارا فون آف جا رہا تھا۔" عزت نے اس کا یہ اعتراض بھی دور کر دیا۔

"میں بزی تھا۔" ولید نے بے ساختہ اپنے موبائل کی تسلی کرنے کے لیے اپنی پینٹ کی جیبوں کو ٹٹولا۔

"اور اب۔۔۔؟" عزت نے ابھی کا پوچھا۔

"اب بھی بزی ہوں۔۔۔ کام ادھورا چھوڑ کر آیا ہوں۔۔۔" اس نے شیشے کے پار اندر کی طرف اشارہ کیا۔

"لیکن اس وقت میری بات آپ کے کام سے زیادہ اہم ہے۔۔۔ اسی لیے پلیز پہلے میری بات سن لیں۔" عزت اسے مخاطب کرنے کے حوالے سے کبھی بھی توازن نہیں رکھ پائی تھی۔ کبھی آپ کہہ لیتی تھی اور کبھی تم تک پہنچ جاتی تھی۔

"بس چند منٹ۔۔۔" اس نے وقت مانگا۔

"چند منٹ۔۔۔ مطلب چند منٹ۔" عزت نے زور دے کر کہا۔

"اوکے۔۔۔ آپ انتظار کریں۔۔۔ میں ابھی آیا۔" ولید عجلت میں کہہ کر واپس بھاگا۔ جہاں سب اس کا انتظار کر رہے تھے۔

"ولید۔۔۔ یہ کیا سلسلہ ہے یار۔۔۔؟" وہاں کام پہ موجود سب ہی لوگوں نے اعتراض کیا تھا۔ لیکن ولید سنی ان سنی کر کے اپنے کام کی طرف متوجہ ہو گیا۔

☆ ☆ ☆

میں نعرۂ مستانہ
میں شوخیٔ رندانہ
میں تشنہ کہاں جاؤں
پی کر بھی کہاں جانا۔۔۔
میں شمع فروزاں ہوں
میں آتش لرزاں ہوں
میں سوزش ہجراں ہوں
میں منزل پروانہ
میں نعرۂ مستانہ۔۔۔

وہ گاڑی کی ڈرائیونگ سیٹ پہ بیٹھی سیٹ کی پشت سے سر ٹکائے ہمیشہ کی طرح عابدہ پروین کا نعرۂ مستانہ اونچی آواز میں سن رہی تھی۔ جب ولید اپنا کام ختم کر کے تقریباً "پون گھنٹے میں" واپس آیا تھا اور اسے باہر پارکنگ میں ہنوز اپنے انتظار میں موجود دیکھ کر ولید کے قدموں میں اور زیادہ تیزی آ گئی تھی۔ اس نے قریب آ کر گاڑی کی کھڑکی پہ دستک دی تھی۔

"ہیلو۔۔۔" اتنی تیز آواز کے باوجود اس نے دستک سن لی اور گاڑی کا دروازہ بھی کھول دیا۔ مگر ولید نے اس کی پیشکش قبول نہ کی۔

وہ اس سے بات کرنے کی غرض سے ڈرائیونگ سائیڈ پر ہی کھڑا رہا تھا۔ جس پہ مجبوراً "عزت کو گاڑی کا شیشہ نیچے کرنا پڑا تھا۔

"میری بات اتنی غیر اہم نہیں ہے کہ یوں سڑک پہ کھڑے کھڑے سنا دوں۔" عزت کا لہجہ غصے اور خفگی سے بھر گیا تھا۔

ولید کو مجبوراً "کھلے دروازے کی طرف قدم بڑھانے پڑ گئے اور پھر جیسے ہی وہ گاڑی میں بیٹھا' عزت نے گاڑی اسٹارٹ کر دی تھی۔

ولید کچھ کہنا چاہتا تھا۔ مگر پھر کچھ سوچ کر چپ ہو گیا تھا۔

عابدہ پروین کا نعرۂ مستانہ اب بھی گونج رہا تھا۔ جس کو ولید نے ہاتھ بڑھا کر اپنی طرح خاموش کرا دیا تھا۔

اور یہ خاموشی تب تک قائم رہی' جب تک وہ لوگ شہر کے ایک مہنگے ریسٹورنٹ میں نہ پہنچ گئے تھے۔

وہ گاڑی مقفل کر کے ریسٹورنٹ کی طرف بڑھی ولید کسی سدھائے ہوئے بیل کی طرح چلتا اس کے پیچھے پیچھے اندر گیا تھا۔



ایک الگ کیبن کی ٹیبل اور کرسیوں پہ بیٹھتے ہوئے۔

ولید نے اپنی نظریں عزت حیدر کے چہرے پہ جما دیں۔ جو عین اس کے سامنے چپ چاپ بیٹھی تھی۔

"مجھے پتا ہے تم منتظر ہو۔۔۔" اس نے بہت دیر بعد لب کشائی کی۔

"میں پریشان بھی ہوں۔" ولید نے انتظار کے علاوہ بھی اپنی کیفیت بیان کی۔

"تو پھر اندازہ کرو۔۔۔ جس بات کو سننے سے پہلے ہی تم اتنے پریشان ہو رہے ہو۔ اس بات کو سن کر میری پریشانی کا عالم بھلا کیا ہو گا۔" اس نے استہزائیہ سے انداز میں کہا۔

"لیکن کچھ پتا بھی تو چلے۔" ولید واقعی اچھا خاصا پریشان اور متجسس ہو گیا تھا۔

"مونس مرزا کو جانتے ہو؟" اس نے بات شروع کی۔

"دیکھا ہے۔۔۔ جانتا نہیں ہوں۔" ولید نے مونس مرزا کو آفاق کی شادی میں دیکھا تھا۔ تیمور نے اس کے بارے میں بتایا تھا۔

"میرے بابا کے ایک بیسٹ فرینڈ کا بیٹا ہے۔" وہ مزید گویا ہوئی۔

"پھر۔۔۔؟" وہ کھٹک گیا۔

"بابا ان لوگوں کے ساتھ بہت کلوز ہیں' بہت پسند کرتے ہیں ان کو۔"

"ہوں۔۔۔ مگر اس بات سے میرا کیا تعلق ہے؟" وہ جان بوجھ کر انجان بنا۔

"تمہارا تعلق یہ ہے کہ تم تیمور حیدر کے بیسٹ فرینڈ ہو۔۔۔ اور میں اپنے بابا کے دوست کی فیملی کے بجائے اپنے بھائی کے دوست کی فیملی میں انٹرسٹڈ ہوں۔ مجھے مونس مرزا کی ذات میں کوئی دلچسپی نہیں ہے کیونکہ میری تمام دلچسپیوں کا مرکز ولید رحمٰن ہے۔۔۔ وہ ولید رحمٰن جو میرے سائے سے بھی بھاگتا پھرتا ہے۔۔۔ جس کے لیے میرے ساتھ ایک ٹیبل پر بیٹھنا بھی محال ہے۔۔۔ جو دنیا سے بھی ڈر رہا ہے اور مجھ سے بھی۔۔۔ جو نہ اپنا بن رہا ہے اور نہ میرا۔" عزت کہتے کہتے روہانسی سی ہو گئی تھی اور ولید یک دم غصے سے پھٹ پڑا تھا۔

"تو کیا چاہتی ہو تم۔ سارے ڈر۔۔۔ سارے خوف پھینک دوں۔۔۔ جینا دشوار کر لوں اپنا بھی اور تمہارا بھی۔۔۔ میری نظر میں تم ابھی بچی ہو۔۔۔ تمہیں ابھی اپنے سینے کے اندر دھڑکتا خون کا سرخ لوتھڑا نظر آ رہا ہے۔ اس دنیا کی سیاہی کا تو تمہیں علم ہی نہیں ہے۔ جہاں خون کے سرخ لوتھڑے دھڑکنا شروع کرتے ہیں۔ وہیں اس دنیا کے ستم ٹوٹنے لگتے ہیں۔۔۔ اور میں ڈرتا ہوں تمہاری معصومیت سے۔۔۔ تمہارے جذبات سے۔۔۔ تمہاری محبت سے اور محبت کی شدت سے۔۔۔ کیونکہ جہاں یہ معصومیت' جذبات' محبت اور شدت زیادہ ہوتی ہے وہیں آزمائش زیادہ ہوتی ہے اور وہیں شکار بھی زیادہ ہوتے ہیں۔۔۔ تمہارے اور میرے جیسے کئی لیلیٰ مجنوں یہ دنیا بہت پہلے ہی نگل چکی ہے۔۔۔ ہم کوئی نئے نہیں ہیں اور میں اسی واسطے چپ ہوں کہ شاید تم بھی چپ ہو جاؤ۔۔۔ اور دنیا کا یہ وار خالی چلا جائے۔۔۔ مگر تم ہو کہ۔۔۔"

ولید نے کہتے ہوئے خفگی سے سر جھٹکا تھا۔

"میں کیسے چپ ہو جاؤں۔ کیسے؟ مونس مرزا میرے گھر پروپوزل بھیج رہا ہے۔" عزت بے بسی سے چیخ اٹھی اور ولید پروپوزل کا سن کر یک دم چونک گیا تھا۔

اور پھر اگلے چند سیکنڈز وہ کچھ کہنے کے قابل ہی نہیں رہا تھا۔

"میں تمہاری طرح چپ نہیں سادھ سکتی۔۔۔ یہ دنیا مجھے نگلتی ہے تو نگل جائے۔۔۔ میری محبت اور میری شدت بس وہی رہے گی۔۔۔ ولید رحمٰن۔۔۔ اور صرف ولید رحمٰن۔۔۔"

عزت نے باآواز بلند اپنا فیصلہ سنایا تھا اور ولید اس کے فیصلے پہ چکرا گیا تھا۔

(باقی آئندہ ماہ ان شاءاللہ)

نبیلہ عزیز

# رقص بسمل سا

ماورا مرتضیٰ' عافیہ بیگم کی اکلوتی بیٹی ہے۔ فارہ کے ساتھ یونیورسٹی میں پڑھتی ہے۔ عافیہ بیگم اس کا اپنی سہیلیوں سے زیادہ ملنا جلنا پسند نہیں کرتیں۔ اس کے علاوہ بھی اس پر بہت ساری پابندیاں لگائی ہیں جبکہ ماورا خود اعتماد اور اچھی لڑکی ہے۔ عافیہ بیگم اکثر اس سے ناراض رہتی ہیں۔ البتہ بلال اس کی حمایتی ہیں۔

فارہ اپنی ثمینہ خالہ کے بیٹے آفاق یزدانی سے منسوب ہے۔ دو سال پہلے یہ نسبت آفاق کی پسند سے ٹھہرائی گئی تھی مگر اب وہ فارہ سے قطعی لاتعلق ہے۔ فارہ کی والدہ منور نسیم اپنی بہن ثمینہ یزدانی سے ملنے کراچی جاتی ہیں۔ آفاق انہیں ایئر پورٹ لینے نہیں جاتا۔ مجبوراً "سماشا کو جانا پڑتا ہے۔ وہ آفاق کی بدتمیزی پر خفا ہو کر واپس چلی جاتی ہیں۔

حمزہ ثمینہ اور نیمو کے بھائی رضا حیدر کے دو بچے ہیں۔ تیمور حیدر اور عزت حیدر۔ تیمور حیدر بزنس مین ہے اور بے حد شان دار پرسنالٹی کا مالک ہے۔ ولید رحمٰن اس کا بیسٹ فرینڈ ہے۔ اس سے حیثیت میں کم ہے مگر دونوں کے درمیان اسٹیٹس حائل نہیں ہے۔ نیمو کے بیٹے سے فارہ کی بہن حمنہ بیاہی ہوئی ہے۔

عزت اپنی آنکھوں سے یونیورسٹی میں بم دھماکا ہوتے دیکھ کر اپنے حواس کھو دیتی ہے۔ ولید اسے دیکھ کر اس کی جانب لپکتا ہے اور اسے سنبھال کر تیمور کو فون کرتا ہے۔ تیمور اسے اسپتال لے جاتا ہے۔ عزت کے ساتھ یہ حادثاتی ملاقات ولید کو ایک خوشگوار حصار میں باندھ لیتی ہے۔ عزت بھی ولید کے بارے میں سوچنے لگتی ہے اور ڈھکے چھپے لفظوں میں ولید سے اپنی کیفیت کا اظہار بھی کر دیتی ہے مگر ولید انجان بن جاتا ہے۔

آفاق فون کر کے فارہ سے شادی کرنے سے انکار کر دیتا ہے۔ فارہ بہت روتی ہے۔ ثمینہ اور اشتیاق یزدانی کو علم ہوتا ہے تو انہیں سخت صدمہ ہوتا ہے۔ ثمینہ کی طبیعت بگڑنے لگتی ہے۔



اشتیاق یزدانی "آفاق سے حد درجے خفا ہو کر اس سے بات چیت بند کر دیتے ہیں۔ آفاق مجبور ہو کر شادی پر راضی ہو جاتا ہے۔ فارہ دل سے خوش نہیں ہو پاتی۔ عزت تیمور کے موبائل سے ولید کا نمبر لے کر اسے فون کرتی ہے مگر ولید اس کی حوصلہ افزائی نہیں کرتا۔ رضا حیدر' تیمور کو فارہ کی شادی کے سلسلے میں فیصل آباد بھیجتے ہیں۔ فارہ اپنی بارات میں ماورا کو بصد اصرار مدعو کرتی ہے۔ ماورا' عافیہ بیگم کی ناراضی کے باوجود چلی جاتی ہے۔ وہاں تیمور اور ماورا کی ملاقات ہو جاتی ہے۔ عزت اپنے دل کی کیفیات ماشا سے بیان کرتی ہے۔ ماورا پی کل کو بتاتی ہے کہ وہ رضا حیدر کے بیٹے تیمور حیدر سے ملی ہے۔ پی کل دم بخود رہ جاتی ہیں۔

شادی میں تیمور حیدر' ماورا کے قریب تر آنے کی کافی کوشش کرتا ہے مگر ماورا کا سخت اور کھردرا رویہ ہر بار اسے ناکام کر دیتا۔ تیمور' ماورا سے رضا حیدر کو ملواتا ہے۔ رضا حیدر اسے دیکھ کر چونک جاتے ہیں مگر باوجود کوشش کے وہ سمجھ نہیں پاتے۔ فارہ کی ہی شادی میں عزت کی ملاقات تیام مرزا کے بیٹے مونس مرزا سے ہوتی ہے۔ وہ سخت بیزار ہوتی ہے جبکہ مونس خوب دلچسپی لیتا ہے۔

آفاق تو می رات کو غائب ہو جاتا ہے۔ فارہ پریشان ہوتی ہے۔ وہ صبح آ کر بتاتا ہے کہ اس کے دوست کے ساتھ کوئی ایمرجنسی ہو گئی تھی۔ اس لیے اس کے آرام کا خیال کرتے ہوئے وہ بغیر بتائے چلا گیا تھا۔ مگر فارہ اس کی بات پہ یقین نہیں کرتی۔ تیمور' فارہ کے ذریعے ماورا کو اپنے آفس میں ایک شاندار پیکج پر جاب کی پیشکش کرتا ہے جسے ماورا کافی حیل حجت کرنے کے بعد قبول کر لیتی ہے۔

## ۱۳

## تیرہویں قسط

"یہ پاگل پن ہے عزت ـــــ سراسر پاگل پن اور میں اس کے حق میں بالکل بھی نہیں ہوں۔" ولید نے اپنے تاثرات بمشکل کنٹرول کرتے ہوئے اسے سمجھانے کی اک سعی کی۔

"یعنی کہ تم میرے حق میں نہیں ہو ـــــ؟" عزت اپنے جنون کی جنوں خیزی سے تھکی ولید جوابا" چپ ہو گیا۔

"بتاؤ ناں ولید ـــــ! تم میرے حق میں ہو یا نہیں ہو ـــــ؟" اس کا جنون منہ زوری کا انتہا پہ تھا۔

"ولید ـــــ! تم چپ کیوں ہو۔" وہ چیخ اٹھی۔

"کیونکہ یہ سوال فضول ہے ـــــ" ولید کی مختصری چپ ٹوٹی۔

"اچھا ـــــ پھر بھی تم جواب دو ـــــ تم میرے حق میں ہو یا نہیں ہو ـــــ" اس کے سوال اور نظروں کا مرکز ولید رحمان کا چہرہ تھا اور سوال کی شدت اور جواب کی طلب میں ہر گزرتے پل کے حساب سے اضافہ ہو رہا تھا۔

"عزت! میں یہ سب نہیں چاہتا۔" ولید نے بہلانے والا طریقہ اختیار کیا۔

"یعنی کہ تم مجھے نہیں چاہتے ـــــ" اس نے اس کی بات سے جواب اخذ کیا جو ولید کو تذبذب میں ڈال گیا۔

"عزت پلیز ـــــ! کیوں الٹے سیدھے سوال کر رہی ہو ـــــ؟" ولید کے لہجے میں جھنجلاہٹ کا عنصر تھا۔

"کیونکہ تم الٹے سیدھے جواب دے رہے ہو ـــــ جبکہ میں ایک سیدھا سادہ جواب مانگ رہی ہوں۔ تم میرے حق میں ہو یا نہیں ہو؟ ہاں یا ناں بس ایک جواب۔" عزت کے مزاج میں اس کی پرانی ہٹ دھرمی کا رنگ عود کر آیا۔ اور ولید رحمان اپنے مزاج کی موج میں جا اترا ـــــ

"نہیں ـــــ میں تمہارے پاگل پن کے حق میں نہیں ہوں ـــــ ہرگز نہیں۔"

ولید کا سر نفی میں ہلا اور عزت کی پوری دنیا ہی نفی میں ہل گئی۔

اس کے چہرے پہ اک سرمئی سایہ سا لہرایا اور دل کے اندر اک طوفانی ابال سا اٹھا جسے وہ بڑی مشکل مگر بڑی

ہمت سے دبا گئی۔

جنون جھاگ کی طرح بیٹھ گیا اور جسم ٹھنڈا یخ۔۔۔ برف کی مانند۔

اور زبان منہ میں ایسے ساکت ہو گئی تھی جیسے بے جان ہو اور وہ اسی۔۔۔ دل میں اٹھتے ابال۔۔۔ یخ جسم اور ساکت ہوتی زبان کے ساتھ اپنا بیگ کندھے پہ ڈالتے ہوئے اچانک اٹھ کھڑی ہوئی اور یونہی اس کے قدم ایک پل کے لیے غیر متوازن سے ہوئے مگر اس نے یکدم کرسی کی پشت پہ ہاتھ رکھتے ہوئے کرسی کا سہارا لے لیا۔

"عزت۔۔۔! میری بات سنو۔۔۔" ولید اسے یوں اٹھتے دیکھ کر ٹھٹکا کیونکہ اسے عزت سے ایسے ردعمل کی توقع نہیں تھی کہ وہ یوں بغیر کچھ کہے اٹھ کھڑی ہو گی۔۔۔ اور چل دے گی۔

"عزت۔۔۔!" جب وہ اس کے پکارنے پر بھی نہ رکی تو ولید نے یکدم بے اختیار اس کی کلائی پکڑلی اور عزت کے واپسی کے لیے اٹھتے قدم بھی یکدم رک گئے۔

"میرا ہاتھ چھوڑو۔۔۔" عزت کا لہجہ صدیوں کی اجنبیت لیے ہوئے تھا۔۔۔ اس نے اضطراری طور پر ہاتھ پکڑ لیا تھا گھبرا کر چھوڑ دیا۔

"تم میری بات سنو۔" ولید نے اپنی بات پہ زور دیا۔

"میں کچھ نہیں سننا چاہتی۔" عزت کا وہی لہجہ اور انداز تھا۔

"لیکن میں بات کرنا چاہتا ہوں۔۔۔" وہ بھی ایک ہی بات پہ اڑ چکا تھا۔

"میں نے کہا۔" اس کی ہٹ دھرمی عروج پر تھی۔

"میں اپنی بات کہے بغیر تمہیں جانے نہیں دوں گا۔" ولید نے اس رنگ میں بات کی جس رنگ میں عزت سننا چاہتی تھی۔۔۔ مگر اب نہیں۔۔۔ اب وقت گزر چکا تھا۔۔۔ چند ساعتیں قبل۔۔۔!

"تم مجھے نہیں روک سکتے ــــــــ اس استحقاق کا وقت گزر گیا اب میری طرف نظر اٹھا کر بھی دیکھو گے تو مجھے ناگوار گزرے گا۔۔۔ اتنا ناگوار کہ میرا جی چاہے گا کہ تمہارے دیکھنے کے بعد اپنا آپ ہی جلا ڈالوں۔۔۔"

عزت کی اتنی سنگین اور اتنی سفاک بات پہ ولید کو بے ساختہ جھرجھری سی آگئی اور وہ لرز اٹھا۔۔۔

"مگر عزت۔۔۔!" اس نے پھر کچھ کہنا چاہا۔

"اب عزت نہیں۔۔۔ بے عزت کہو مجھے کیونکہ تمہاری نظروں میں خود کو اپنے مقام سے گرا کر اب ایسی ہی ہو گئی ہوں۔۔۔" وہ بولی مگر انتہائی زہر خند اور تلخ سے لہجے میں۔۔۔ جو ولید کو بھی کاٹ کے رکھ گیا لیکن اس سے پہلے کہ وہ مزید کچھ کہنے کی کوشش کرتا وہ یکدم پلٹی اور ریسٹورنٹ کی حدود سے ہی نکلتی چلی گئی تھی اور ولید بے بس و لاچار سا کھڑا رہ گیا تھا۔۔۔!



اس کے گاڑی اسٹارٹ کرنے کی دیر تھی کہ اس کے آنسو بھی اسٹارٹ ہو گئے۔

ولید رحمان کا جواب اسے اپنے چہرے پہ اک زوردار تھپڑ کی طرح محسوس ہوا۔

جس کی تکلیف کی شدت اسے روح تک تڑپا گئی تھی اور آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔

گاڑی روڈ پہ ڈالتے ہی اس کی آنکھیں دھندلا گئی کیونکہ زاروقطار بہتے آنسوؤں میں روانی بہت تھی۔۔۔ وہ اپنی پوری زندگی میں اس شدت سے اور ہچکیوں سے نہیں روئی تھی اور آج اگر روئی بھی تو ولید رحمان کی وجہ سے۔۔۔ اور عزت کو کچھ تکلیف اس چیز کی بھی تھی کہ وہ فطری طور پہ بہت ہی لاپروا اور آزاد خیال لڑکی تھی۔۔۔ اس نے

کبھی لڑکوں کے بارے میں سوچا ہی نہیں تھا' حالانکہ آج تک یونیورسٹی اور کالج میں رہتے ہوئے ہزاروں ہاتھ اس سے دوستی کے لیے اور پسندیدگی کے نام پہ آگے بڑھے' لیکن اس نے کبھی کسی کو لفٹ ہی نہیں کروائی نہ ہی اس چیز کا کوئی نوٹس لیا تھا۔

لیکن اب اچانک ولید رحمان کی چاہ میں مبتلا ہو کر وہ عزت۔۔۔ عزت ہی نہیں رہی۔

خود اپنی ہی نظروں میں گر گئی تھی۔

کیونکہ وہ اس سے محبت اور محبت کے جنون میں اپنے مقام سے بہت نیچے آگئی تھی اور وہ سب اظہار کروا لے جن کے بارے میں وہ کبھی سوچ بھی نہیں سکتی۔

لیکن پھر بھی حاصل کیا ہوا۔۔۔؟ نفی!

اور اب اس نفی کے بعد اس کے دل میں دکھ کے سوا اور کچھ نہیں تھا۔ اور یہی دکھ تمام راستے اسے رلاتے ہوئے گھر لایا۔ کیونکہ دکھ دینے والا خود ولید رحمان تھا' وہ اس کی محبت اور جذبات کی قدر نہیں کر سکا' بلکہ اس نے پروا ہی نہیں کی اور یہی چیز عزت کو مار گئی۔

لیکن گھر پہنچتے ہی وہ ایک بار پھر ٹھٹکی۔

ڈرائنگ روم میں مونس مرزا براجمان تھا۔

"عزت۔۔۔!" رضا حیدر اسے دیکھ کر پکارے۔

مگر عزت کوئی بھی جواب دیے بغیر سیڑھیوں کی طرف بڑھ گئی کیونکہ وہ ایسی حالت اور کیفیت میں ہی نہیں تھی کہ کسی کا اس وقت سامنا کر پاتی۔۔۔ اس لیے نظروں سے اوجھل رہ کر بھرم ہی رکھ لیا جاتا تو بہتر تھا۔ رضا حیدر نہیں جانتے تھے کہ وہ کس حال میں ہے۔۔۔؟

جبکہ مونس مرزا اس کی آنکھوں کی سرخی اک نظر میں ہی بھانپ گیا۔ جس کو محسوس کر کے اس سے وہاں بیٹھنا بھی محال ہو گیا اس لیے وہ بہت جلد رضا حیدر سے دعا سلام اور الوداعی کلمات ادا کرنے کے بعد وہاں سے رخصت ہو گیا۔۔۔ مگر عزت حیدر کی بکھری بکھری سی حالت اس کے ذہن سے محو نہیں ہو سکی۔

شاید اس لیے کہ وہ ایسے تجربات سے بارہا گزر چکا تھا۔۔۔ اسی لیے وہ عزت کی ایسی کیفیت اور ایسی حالت کو سیکنڈوں میں ہی سمجھ گیا' مگر اب اصل وجہ سمجھنا باقی تھی۔۔۔!

☆ ☆ ☆

ماورا آج عافیہ بیگم اور بلی کو لے کر قبرستان گئی تھی۔۔۔

اور علی مرتضیٰ کی قبر پہ جا کے عافیہ بیگم نے اپنے پچیس سالوں کے تمام دکھ ایک ساتھ ہی رو دیے۔۔۔ جن کو سمیٹتے سمیٹتے ماورا اور بلی ہلکان ہو گئی۔۔۔

اور پھر واپسی میں جیسے تیسے انہیں اپنے ساتھ لے کر گھر آئی۔

"امی۔۔۔! یہ ٹیبلٹ کھالیں۔۔۔ سر درد ٹھیک ہو جائے گا۔۔۔" ماورا نے عشا کی نماز کے بعد انہیں میڈیسن دی اور انہیں بیڈ پہ لٹانے کے بعد خود ان کے کمرے کا دروازہ بند کر کے باہر نکل آئی اور تھکے تھکے قدموں سے چلتی ہوئی ٹی وی لاؤنج کے صوفے پہ آبیٹھی۔

چند لمحے یونہی صوفے کی پشت سے سر ٹکانے کے بعد اس نے اک گہری سانس کھینچی اور قریب ہی صوفے پہ رکھا ریموٹ اٹھا کر ٹی وی آن کر دیا۔۔۔ کوئی ڈرامہ آرہا تھا۔

"میں تم سے محبت کرتا ہوں کنول۔۔۔!" ہیرو یقین دلا رہا تھا۔

"مگر مجھے تمہاری محبت کی کوئی ضرورت نہیں ہے سرور!" ہیروئن کی بے اعتباری اور بے رخی کمال کی تھی۔

"کنول۔۔۔ محبت سے منہ مت پھیرو۔۔۔ محبت کی ضرورت تو ہر انسان کو ہے۔۔۔ انسان ادھورا ہے محبت کے بغیر۔"

ہیرو اپنے تئیں گڑگڑا رہا تھا۔

"تمہاری محبت کے بغیر میں ادھوری ہوں تو ادھوری ہی ٹھیک ہوں۔" ہیروئین مان ہی نہیں رہی تھی۔

"آخر تم خفا کیوں ہو۔۔۔؟ تم اپنے دل کی بات کہو ناں۔۔۔ میں تمہاری ہر بات ماننے کو تیار ہوں۔۔۔ جو تم کہو گی میں وہی کروں گا۔۔۔ تمہاری ہر خواہش، چاہت پوری کروں گا۔۔۔ تم ایک بار کہو تو سہی۔"

وہ بار بار اصرار کر رہا تھا اور ماورا نے ناگواری اور جھنجلاہٹ سے بے اختیار ریموٹ کنٹرول ہی پرے پٹخ دیا۔

"ہونہہ محبت۔۔۔ نام نہاد محبت۔" وہ منہ ہی منہ میں بڑبڑائی۔

"ارے۔۔۔ اس کو دھتکار رہی ہو۔۔۔ محبت کو؟" بی گل عشا کی نماز سے فارغ ہو کر تسبیح ہاتھ میں پکڑے اپنے کمرے میں جا رہی تھیں جب ٹی وی لاؤنج سے سنائی دیتی ٹی وی کی آواز سن کر وہ بھی ادھر ہی آ گئیں کیونکہ انہیں یقین تھا کہ ٹی وی لاؤنج میں ماورا ہی ہو گی۔۔۔

"محبت کو نہیں۔۔۔ محبت کے ڈرامے کو دھتکار رہی ہوں۔۔۔ جو محبت کے نام پہ ہر دوسرے آدمی کا مشغلہ بن چکا ہے۔" ماورا کے لہجے میں اک عجیب سی چڑ تھی۔۔۔ اور وہ اسی چڑچڑے انداز میں ان کی طرف متوجہ ہوئی۔۔۔

"یہ ڈرامہ تو تم خود بھی کر رہی ہو۔۔۔" بی گل بڑی صاف گوئی سے کہتی پچھلی سائیڈ سے آ کر اس کے برابر ہی صوفے پہ بیٹھ گئیں۔۔۔

"آپ سے یہ کس نے کہہ دیا کہ میں۔۔۔ ایسے ڈرامے کر رہی ہوں؟" ماورا کو ان کی بات بہت بری طرح لگی۔

"کہنے کی کیا ضرورت ہے۔۔۔ میں اپنی آنکھوں سے دیکھ رہی ہوں۔" بی گل اطمینان سے کہہ رہی تھیں۔۔۔

"آپ نے دیکھا ہی تو نہیں ہے بی گل۔۔۔! دیکھ لیں تو جان جائیں کہ آپ کی ماورا کوئی ڈرامہ نہیں کرتی۔۔۔ جو بھی کرتی ہے۔۔۔ صاف سامنے کرتی ہے۔" اس نے ٹھنک کے جواب دیا۔

"پھر بھی تیمور حیدر تم سے محبت کر رہا ہے؟" انہیں حیرانی ہوئی۔

"وہ مجھ سے محبت نہیں کر رہا۔۔۔ بلکہ اپنے آپ کو دھوکا دے رہا ہے۔ ایسا دھوکا جو آج کل ہر لڑکا لڑکی اپنے آپ کو دے رہے ہیں۔۔۔ جانتے بھی ہیں کہ اس معاشرے میں محبت کا وجود ناپید ہو چکا ہے، پھر بھی محبت۔۔۔ محبت کی رٹ لگائے پھر رہے ہیں۔ محبت آپ کے ہزار طرح کے چونچلوں سے ظاہر نہیں ہوتی، بلکہ محبت تو انسان کے کسی ایک عمل یا کسی ایک کیفیت سے ہی ظاہر ہو جاتی ہے۔۔۔ اس کے لیے اپنے مقام، اپنے مرتبے اور اپنی انا کے تخت سے نیچے آنا اور لفظوں کے ہیر پھیر سے اظہار کرنا ضروری نہیں ہوتا۔۔۔ محبت نے محسوس ہونا ہو تو وہ کسی بھی عمل، کسی بھی کیفیت اور کسی بھی اظہار کے بغیر ہی محسوس ہو جاتی ہے۔۔۔ ہاں یہ شرط لازم ہے کہ محبت سچی ہو۔۔۔ کھوٹ کا تڑکا نہ ہو۔"

ماورا کا ہر چیز کے بارے میں اپنا ہی اک فلسفہ ہوتا تھا اور بی گل اس کے اس فلسفے پہ ہمیشہ ہی مسکرا دیتی تھیں کیونکہ کبھی کبھی ماورا کی باتیں سن کر انہیں یہی لگتا کہ ان کے سامنے بھی اک بی گل ہی بیٹھی ہے۔ کبھی بڑی معصوم اور کبھی بڑی جہاندیدہ۔۔۔!

"دیکھو میرا بچہ۔۔۔! تمہاری باتوں سے مجھے اندازہ ہو رہا ہے کہ تم تیمور حیدر کی محبت کو محسوس کر چکی ہو۔۔۔ اور محبت کو کبھی بھی محسوس نہ کرنے والا۔۔۔ جب اسے اپنے آس پاس محسوس کرنے لگتا ہے تو اسے اسی طرح

دھتکارنے کی کوشش کرتا ہے جیسے کہ تم کر رہی ہو۔۔۔ محض اس ڈر سے کہ کہیں یہ تم سے ہی نہ چمٹ جائے۔۔۔ حالانکہ تم نہیں جانتیں کہ دل کے جذبوں پر یہ کوششیں بے اثر ہوتی ہیں۔"

بی گل کا بھی اپنا ہی اک فلسفہ زندگی تھا لیکن ماورا اکثر ان کے فلسفے اور روایات سے اختلاف کر جاتی۔

"مجھے ایسا کوئی ڈر نہیں ہے بی گل۔۔۔ میں اس معاملے میں پوری طرح سے نڈر ہوں۔۔۔ کیونکہ مقابل رضا حیدر کا بیٹا ہے۔۔۔ ورنہ ہوتا۔۔۔ اس کی جگہ کوئی اور ہوتا تو شاید میں آپ کے اس فلسفے سے اتفاق کر ہی لیتی۔۔۔ لیکن یہاں سچوئیشن کچھ اور ہے۔" اس نے سختی سے ان کی بات کی تردید کرتے ہوئے نفی میں سر ہلایا۔

"یہاں سچوئیشن کچھ اور ہے یہ میں بھی جانتی ہوں۔۔۔ لیکن میرا مشاہدہ کہتا ہے کہ محبت اتنی طاقت ور شے ہے کہ بڑے بڑوں کو جھکا لیتی ہے۔"

بی گل اسے ممکنہ حالات اور جذبات سے پہلے ہی آگاہ کر رہی تھیں۔۔۔ ماورا جھلا اٹھی۔

"میں تیمور حیدر نہیں ہوں بی گل۔۔۔ کہ اپنے مقام، مرتبے اور انا کے تخت سے نیچے آجاؤں۔" اس نے تمسخرانہ کہا تھا۔

اور اس کے تمسخر پہ بی گل اس سے بھی زیادہ مسکرائیں۔

"ایک ماورا مرتضیٰ سے ملنے سے پہلے تیمور حیدر بھی ایسا تیمور حیدر نہیں تھا ماورا۔۔۔ اس کا بھی مقام تھا، مرتبہ تھا انا تھی۔۔۔ مگر افسوس کہ محبت گلے پڑ گئی۔۔۔ اور اسے نیچے آنا پڑا۔"

بی گل کا کچھ پتا نہیں چل رہا تھا کہ وہ محبت کے حق میں بول رہی ہیں یا تیمور حیدر کے حق میں۔۔۔؟ "ہونہہ۔۔۔! تو وہ اتنا ہی کمزور تھا کہ محبت کے آگے چار دن بھی نہیں ڈٹ سکا۔۔۔ اور فوراً ہتھیار ڈال دیے۔۔۔؟" اس کا طنز اور تمسخر ہنوز تھا مگر اس بار بی گل چند ثانیے یونہی اسے دیکھتی رہیں پھر ذرا توقف سے دوبارہ گویا ہوئیں۔

"کوئی کسی سلطنت کا بادشاہ ہو، یا بہت ہی امیر کبیر آدمی، کوئی کسی جھگی میں رہنے والا غریب ہو، یا در در پھرنے والا فقیر۔ مرض چاہے کوئی بھی ہو انسان کو بدحال کر ہی دیتا ہے، اسے اپنے مقام، مرتبے اور انا کے تخت سے مجبوراً" نیچے آنا ہی پڑتا ہے اپنے حکیم کے لیے اور اپنے طبیب کے لیے۔۔۔ اور کچھ معالج تمہارے جیسے بھی ہوتے ہیں جو کسی کا علاج نہیں کرنا چاہتے۔۔۔ مگر مرض زدہ (مریض) کو منت سماجت بھی کرنا پڑ جاتی ہے۔۔۔ جیسے کہ تیمور حیدر کو کرنا پڑ رہی ہے۔۔۔ بی گل نے ــــــــ ذرا توقف لیا۔

"اس لیے تیمور حیدر کو الزام دینے والی تمہاری یہ منطق بالکل غلط ہے کہ وہ کمزور نکلا۔۔۔ ڈٹ نہیں سکا۔۔۔ ہتھیار کیوں ڈال دیے۔۔۔ مقام، مرتبے اور انا سے نیچے کیوں آیا۔۔۔؟ یہ کیوں کیا؟ وہ کیوں کیا۔۔۔؟ لیکن یہ وہ مقام ہے جہاں بڑے بڑوں کو سر جھکانا پڑتا ہے۔" بی گل کہتے ہوئے بالآخر اٹھ کھڑی ہوئیں اور ماورا ان کی باتیں سن کر جوں کی توں اپنی جگہ پہ بیٹھی رہ گئی۔

"سو جاؤ شاباش۔۔۔! بہت ٹائم ہو گیا ہے۔۔۔ صبح پھر تمہیں محبت کی نوکری پہ بھی جانا ہے۔" بی گل اس کا سر تھپک کر پلٹ گئیں۔

"آپ نے یہ ساری باتیں مجھے کیوں سنائیں بی گل۔۔۔؟" وہ ٹی وی لاؤنج سے نکل رہی تھیں جب ماورا کی حد درجہ سنجیدہ سی آواز پہ انہیں ٹھہرنا پڑا۔

"میں نے تمہیں محبت اور نفرت کی اونچ نیچ سمجھائی ہے۔۔۔ تاکہ تم سنبھل جاؤ۔۔۔ اور کوئی اور راستہ اختیار کر لو۔۔۔ کیونکہ ابھی تو شروعات ہے۔۔۔ ابھی بھی وقت ہے۔۔۔ یہ نہ ہو کہ پھر تمہیں وقت بھی نہ ملے۔" وہ نرمی سے بولیں۔

"مگر یہ راستہ خود اس نے بچھایا ہے میرے سامنے۔" اس کا ہر الزام تیمور حیدر کے سر تھا۔
"وہ تو پلکیں بھی بچھائے گا۔ پھر کیا کرو گی؟" بی گل کا سوال برجستہ تھا۔
"وہی کروں گی جو میں کرنا چاہتی ہوں۔" اس کا لہجہ اٹل ہو رہا تھا۔
"محبت سے کھیل رہی ہے تو۔ اور محبت سے کھیلنا آگ سے کھیلنے کے برابر ہے۔" انہوں نے پھر سمجھایا

—

"جانتی ہوں۔!" وہی ہٹ دھرمی۔
"اللہ ہدایت دے تجھے۔ میری تو یہی دعا ہے۔" وہ کہہ کر باہر نکل گئیں اور اوور اس نے تلملا کر قریب پڑا ریموٹ انتہائی غصے سے اٹھا کر دور پھینک دیا۔
"میں کھیلوں گی اور ضرور کھیلوں گی۔ اور اب تو پوری طرح سے کھیلوں گی۔ تاکہ اسے بھی پتا چلے۔ اس کا معالج کون ہے۔؟"
وہ غصے سے بڑبڑاتی ہوئی اٹھ کر اپنے بیڈ روم میں آگئی۔!



رات کا ایک بجا تھا جب اس کے سیل فون پہ اک بے چین سی رنگ بجی۔ لیکن وہ نظر انداز کیے لاپروا سی پڑی رہی مگر فون کرنے والے نے مستقل مزاجی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک بار " دو بار " تین بار " اور پھر کئی بار ہی کال کرنے کا سلسلہ جاری رکھا اور اس نے تنگ آکر سیل فون آف کر کے پرے اچھال دیا۔
"ہونہہ۔! اب نہیں ولید رحمان۔ اب نہیں۔ وہ وقت گزر چکا اب۔" عزت نے دانت پیس کر تلملاتے ہوئے کہا اور کروٹ بدل کر لیٹ گئی۔
لیکن سیل فون آف کر دینے کے بعد بھی اسے ساری رات یہی احساس ہوتا رہا کہ وہ ساری رات ہی اس کا نمبر ملاتا رہا۔ اور اسی احساس کے تحت وہ ٹھیک طرح سے سو بھی نہیں پائی اور صبح چھ بجے ہی اٹھ کر اپنے بیڈ روم سے باہر نکل آئی تھی۔
"عزت۔! کہاں جا رہی ہو بیٹا؟" رابعہ بیگم نماز پڑھ کے باہر نکلیں تو عزت کو گیٹ کی طرف جاتے ہوئے دیکھا۔
"جاگنگ کے لیے جا رہی ہوں بہت سستی ہو رہی ہے کچھ دنوں سے۔" اس نے ذرا کی ذرا پلٹ کر جواب دیا اور دوبارہ قدم گیٹ کی طرف بڑھا دیے۔
"تیمور بھی کچھ دیر پہلے ہی نکلا ہے۔" انہوں نے پیچھے سے آواز دی اور عزت سنی ان سنی کرتی گیٹ کراس کر کے روڈ پہ آگئی۔
جاگنگ ایریا ان کے گھر سے زیادہ دور نہیں تھا اس لیے عزت اکثر پیدل ہی اس ایریا تک آجاتی اور یہی حال تیمور کا بھی تھا۔ وہ بھی پیدل ہی آتا ورنہ بہت سے لوگ ایسے بھی تھے جو زیادہ دور سے آتے اور اپنی گاڑیوں یا بائیک پہ آتے تھے اور لڑکیاں تو اکثر سائیکل پہ آتیں۔
"عزت۔!" وہ جاگنگ ٹریک پہ بھاگتے بھاگتے کافی دور آنکلی تھی جب اسے پیچھے سے تیمور کی آواز سنائی دی۔ اور اس نے بمشکل رک کر پیچھے پلٹ کے دیکھا۔

"جی بھائی۔۔۔؟" وہ بھی اتنے میں قریب آچکا تھا۔

"اتنا آگے کیوں جارہی ہو۔۔۔؟ واپسی میں دیر ہو جائے گی۔۔۔؟" وہ قریب آکر رکا۔

"میں جتنا بھی آگے چلی جاؤں۔۔۔ مجھے واپسی میں دیر نہیں لگتی۔۔۔ فوراً "پلٹ آتی ہوں۔" عزت کا لہجہ عجیب سا ہو گیا جسے تیمور اپنی بے دھیانی میں سمجھ نہیں سکا۔

"اچھا۔۔۔ یعنی کہ بہت فاسٹ ہو تم۔۔۔؟" تیمور مسکرایا۔

"ہاں۔۔۔! اور فاسٹ لوگ اکثر بہت پیچھے رہ جاتے ہیں۔" وہ بھی جواباً "طنزیہ سا مسکرائی۔۔۔

"صبح صبح تمہاری ایسی عجیب و غریب اور الجھی الجھی سی باتیں میری سمجھ سے بالاتر ہیں اس لیے پلیز کوئی اچھی سی بات کرو اور واپسی کی راہ لو۔" تیمور نے اسے خفگی سے گھورا۔۔۔

"صبح صبح میری باتیں تو الجھی الجھی سی ہیں لیکن خلاف معمول آپ کا موڈ بہت فریش نظر آرہا ہے۔۔۔ اس فریش نیس کا ریزن۔۔۔؟" عزت نے اس کے ساتھ ساتھ واپسی کے لیے قدم بڑھائے۔۔۔

"انسان کی فریش نیس کا ریزن اس کے دل کی خوشی کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے؟" تیمور بہت ریلیکس اور مطمئن نظر آرہا تھا۔

"اور آپ کے دل کی خوشی کا نام۔۔۔؟" وہ دونوں بہن بھائی جاگنگ ٹریک پہ بہت آہستہ رفتار سے بھاگ رہے تھے۔

"ماورا مرتضیٰ۔۔۔!" تیمور کو بھلا چھپانے کی کیا ضرورت تھی۔۔۔

"ماورا مرتضیٰ۔۔۔ وہی جو فارہ کی۔" ۔۔۔ عزت چونکی۔

"ہاں۔۔۔! وہی۔۔۔" تیمور نے اس کی مشکل آسان کی۔

"کوئی بات چلی۔۔۔؟" عزت کو تجسس ہوا۔

"ہاہاہا۔۔۔!" تیمور اس کے سوال پہ قہقہہ لگا کر ہنسا اور عزت اسے سوالیہ نظروں سے دیکھنے لگی۔۔۔

"بات نہیں چلی۔۔۔ وہ فیصل آباد سے چلی اور کراچی آگئی۔" وہ خاصا لطف اندوز ہو رہا تھا۔

"واٹ۔۔۔ کراچی۔۔۔ مگر کیسے۔۔۔؟ کب۔۔۔؟" عزت کی حیرانی اور تجسس بڑھ گیا۔

"بس کسی کو قریب لانے کے لیے یا کسی کے قریب جانے کے لیے دل میں لگن ہونی چاہیے۔۔۔ فاصلے خود بخود ہی سمٹ جاتے ہیں۔" تیمور کو اپنے کارنامے پہ فخر ہو رہا تھا۔۔۔

"لیکن بھائی کیسے۔۔۔؟" وہ جاننا چاہتی تھی۔

"وہ ہماری کمپنی کی ویزا آفس کی سیٹ پہ آئی ہے۔۔۔ میں نے اسے آفر کی تھی۔" بالآخر اس نے بتا ہی دیا۔

"او اچھا۔۔۔! تو یہ سلسلہ ہے؟ ویسے ہے تو بہت خوب صورت۔۔۔ بہت اسٹرانگ سی لڑکی ہے۔" عزت کو وہ ورا سے ملاقات اچھی طرح یاد تھی۔

"بس یہی چیز تو ہے جو ہمیں لے ڈوبی۔" تیمور جانتا تھا کہ وہ کتنی اسٹرانگ ہے اسی لیے ذرا آہ بھر کے بولا۔

"یہ صرف پسندیدگی ہے یا محبت۔۔۔؟" عزت نے بھی وہی سوال کیا جس کا سامنا تیمور پہلے بھی کئی بار کر چکا تھا۔

"بات پسندیدگی سے ہی شروع ہوتی ہے لیکن پھر رفتہ رفتہ یہی پسندیدگی محبت اور طلب کی حدود سے بھی آگے نکل جاتی ہے اور میرے جیسے دل کے ہاتھوں مجبور ہو جانے والے لوگ دیکھتے رہ جاتے ہیں۔" تیمور نے وضاحت ہی کچھ اس انداز میں دی تھی کہ عزت ساری سچویشن سمجھ گئی۔

"ہوں۔۔۔ تو یہ معاملہ ہے؟" وہ ذرا پرسوچ سے لہجے میں بولی۔

"ویسے اس کا رسپانس کیا ہے آپ کے اس معاملے کے حوالے سے۔۔۔؟" عزت کو ولید کا خیال آتے ہی ماورا کے رسپانس کا بھی خیال آ گیا۔

"نہ بہت اچھا ہے۔۔۔ اور نہ ہی بہت برا۔۔۔" تیمور کو لگی لپٹی رکھنے کی عادت نہیں تھی۔

"کیوں۔۔۔؟ ایسا کیوں ہے؟ کیا کمی ہے آپ میں؟ اسے تو خوش ہونا چاہیے کہ تیمور حیدر اسے چاہتا ہے؟"

عزت آخر ایک بہن تھی فوراً ہی دل میں بھائی کی محبت کا ابال اٹھا تھا۔

"وہ اتنی عام سی بھی نہیں ہے کہ اس چھوٹی سی بات پر ہی خوش ہو جائے۔" تیمور ہنسا۔

"بھائی۔۔۔!" عزت خفگی سے بولی تھی اور تیمور نے مسکراتے ہوئے ذرا ٹھہر کر عزت کے کندھے کے گرد اپنا بازو حمائل کرتے ہوئے اسے اپنے قریب کر لیا۔

"ارے ڈونٹ وری میری جان۔۔۔ سب ٹھیک ہو جائے گا۔۔۔ فی الحال میرے لیے یہی بہت ہے کہ وہ میرے پاس جاب کر رہی ہے، میری دسترس میں اور میری نظروں کے سامنے ہے۔۔۔ ورنہ جب وہ فیصل آباد میں تھی تب بہت بے سکونی تھی میرا بس نہیں چلتا تھا کہ میں کیا کروں۔۔۔؟ مگر اب۔۔۔ اب سب کچھ ٹھیک ہے۔۔۔ رفتہ رفتہ سب سیٹ ہو جائے گا۔"

تیمور نے اسے تسلی دی تھی اور عزت چپ کی چپ رہ گئی۔

"تو کیا بھائی کو بھی ان کے دل نے ویسے ہی مجبور کیا۔۔۔ جیسے مجھے کیا۔۔۔ ولید رحمان میری ذات سے انکاری۔۔۔ اور ماورا مرتضیٰ ان کی ذات سے انکاری۔۔۔ اف اللہ یہ کیسی آزمائش ہے۔۔۔؟" عزت کا دل کانپ گیا اور اس نے بے ساختہ تیمور کی دلی خوشی کے لیے دعا کی۔

"عزت۔۔۔!" گھر کے قریب پہنچ کر اس نے عزت کو متوجہ کیا۔

"جی۔۔۔؟" وہ چونکی۔

"کہاں گم ہو گئی ہو۔۔۔؟"

"نہیں۔۔۔ کہیں بھی نہیں۔" اس نے نفی میں سر ہلایا۔

"کیا بات ہے، کچھ اپ سیٹ سی لگ رہی ہو۔۔۔؟ کوئی پرابلم تو نہیں ہے؟"

بالآخر تیمور کو محسوس ہو ہی گیا۔

"نو پرابلم۔ آلس آل رائٹ۔ یو ڈونٹ وری۔" وہ آہستگی سے کہتی تیمور کے کندھے سے الگ ہو کر گیٹ کی طرف بڑھی۔

"عزت۔۔۔!" تیمور نے اسے پھر سے آواز دی۔

"ارے بھائی۔۔۔ آپ کیوں پریشان ہو رہے ہیں۔۔۔؟ میں رات میں جاگتی رہی ہوں اس لیے اب طبیعت کچھ ایسی ہو رہی ہے۔" وہ سستی سے بولی۔

"رات میں کیوں جاگتی رہی ہو۔۔۔؟" اس نے اگلا نکتہ اٹھایا۔

"ایک فرینڈ پریشان تھی اس کے ساتھ چیٹ ہوتی رہی۔۔۔" عزت نے الٹا سیدھا بہانہ گھڑ کے اسے ٹالنے کی کوشش کی۔

"آر یو شیور۔۔۔ یہی بات ہے یا کچھ اور۔۔۔؟" وہ اسے سر تا پا گہری نظروں سے دیکھتے ہوئے بولا۔

"یس۔ شیور۔۔۔" اس نے اثبات میں سر ہلایا اور تیمور اس کے سر ہلانے پہ چپ ہو گیا۔

"اوکے جاؤ۔ ناشتا کرو۔ اور یہ رات رات بھر جاگا نہ کرو سخت خراب ہوتی ہے۔"

اس نے جاتے جاتے اسے ہدایت دی اور عزت پلٹ کر اندر آگئی اور اس کے پیچھے تیمور بھی آگیا۔



"مے آئی کم ان سر۔؟" دروازے پہ ہلکی سی دستک کے بعد ماورا مرتضیٰ کی آواز ابھری تھی اور اپنے لیپ ٹاپ پہ بزی تیمور حیدر اس کی آواز پہ چونک کر متوجہ ہوا۔

"یس کم ان۔!" وہ اجازت دے کر دوبارہ سے لیپ ٹاپ کی طرف مڑا۔ اور اپنی اک ضروری فائل کلوز کرنے لگا۔ اتنے میں ماورا اس کی ٹیبل کے قریب آچکی تھی۔

"پلیز سٹ ڈاؤن۔!" تیمور نے اس کی طرف دیکھے بغیر اسے مقابل کرسی پہ بیٹھنے کا اشارہ کیا۔

"تھینک یو۔!" ماورا فائل ٹیبل پر رکھتے ہوئے خود کرسی کھینچ کر بیٹھ گئی۔

جبکہ تیمور اپنے کام میں مصروف تھا اور ماورا اسے بزی دیکھ کر کافی لاپروائی سے ادھر ادھر دیکھنے لگی۔ اس کے آفس کی سیٹنگ۔ کلر سکیم۔ ڈیکوریشن۔ دیواروں پہ لگی پینٹنگز۔ بچھا ہوا ماربل فرش۔ گلاس وال۔ کرسٹل ٹیبل۔ فائلز اور لیپ ٹاپ۔ اور لیپ ٹاپ کے کی بورڈ پر متحرک اس کے مضبوط ہاتھ اور ہاتھوں سے بڑھتے بڑھتے اس کی نظر تیمور حیدر کے خوب صورت اور وجیہہ چہرے پر جا ٹھہری تھی۔ وہ اپنے کام اور اپنے دھیان میں پورے انہماک سے مصروف تھا۔

اور اس کی اسی مصروفیت نے ماورا کو بھی آزاد کر ڈالا تھا۔ وہ گہری نظروں سے اس کا جائزہ لینے لگی۔ جو تیمور بھی محسوس کر گیا۔ جب ہی وہ اچانک اس کی سمت پلٹا اور ماورا اپنی محویت پہ گڑبڑا گئی۔

"ہاں مس ماورا مرتضیٰ۔ فرمایئے۔؟" تیمور اس کے گڑبڑانے پہ خاصا لطف اندوز ہوا مگر اپنی مسکراہٹ دبا گیا یہاں تک کہ لہجے کو بھی متبسم نہیں ہونے دیا۔

"آپ نے بلایا تھا غالباً" ماورا نے اسے یاد دلایا کہ وہ اس کے بلانے پہ آئی ہے۔

"اوہ ہاں۔! وہ دراصل میں چاہ رہا تھا کہ آپ خود ایک بار فیکٹری کا وزٹ کریں۔ اور ورکرز کے ساتھ جو بھی ڈسکشن چاہتی ہیں وہ کریں۔ کیونکہ اس طرح فون پہ یا آن لائن سمجھانے سے کچھ نہیں ہوگا آپ ابھی نئی ہیں اس لیے اپنے ورکرز اور کولیگز سے ملنا بہت ضروری ہے آپ کے لیے۔"

تیمور مکمل طور پر باس کے روپ میں تھا اور انداز کے ساتھ ساتھ لہجہ بھی ویسا ہی تھا۔ پروفیشنل۔!

"اوکے۔! لیکن آدھے گھنٹے بعد۔ کیونکہ فی الحال میری ٹیبل پہ بھی کام ادھورا پڑا ہے۔ مجھے آج ایک ڈیزائن کمپلیٹ کرنا تھا۔" ماورا نے دوٹوک انداز میں وقت مانگا۔

"ٹھیک ہے آپ کمپلیٹ کرلیں تب تک میں بھی فارغ ہو جاتا ہوں۔" تیمور نے اثبات میں سر ہلایا اور ماورا اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"یہ وہ فائل ہے جس پہ کل کام کیا تھا۔" ماورا جاتے جاتے اسے چند سیمپل دے گئی جن کو دیکھتے ہوئے تیمور کو وقت گزرنے کا احساس ہی نہیں ہوا تھا۔

"سر۔! گاڑی تیار ہے۔ اور مس ماورا بھی آپ کا انتظار کر رہی ہیں۔" چپراسی کی آواز پہ تیمور بری طرح چونکا۔

"او مائی گاڈ۔ ڈیڑھ گھنٹہ گزر گیا؟" وہ گھڑی دیکھتے ہوئے تیزی سے فائل سمیٹ کر اٹھا اور اپنا موبائل اور دیگر چیزیں لے کر آفس سے باہر نکل آیا۔

اور جیسے ہی آفس بلڈنگ سے نکل کر نیچے آیا ماورا کو گاڑی کے پاس انتظار کرتے دیکھ کر قدم ٹھٹک سے گئے۔

وہ بے بی پنک کلر کے سوٹ میں ملبوس چہرے کے گرد اچھی طرح دوپٹے کا ہالہ بنائے بلیک گلاسز لگائے کھڑی س

